**تحقیق:** ان علامات کے متعلق الگ الگ لکھو کہ ان میں کیا کیا اختیاری ہیں اور کیا کیا غیر اختیاری اور یہ لکھو کہ اختیاری کا ترک بھی اختیاری ہوتا ہے یا نہیں اور یہ لکھو کہ کیا غیر اختیاری کا علاج ضروری ہے؟

## اس کے بعد ان کا دوسرا خط آیا جو درج ذیل ہے

**حال:** ❶ پہلی علامت کہ اگر کوئی شخص کسی گناہ کا مرتکب نظر آئے اور بندہ اس کا مرتکب نہیں تو دل میں اپنے کو اچھا سمجھنے کا خطرہ گزرنا یہ غیر اختیاری ہے۔

❷ دوسری علامت اگر ایسے شخص کو گناہ سے منع کرتا ہے تو تیز زبان سے منع کرتا ہے یہ اختیاری ہے۔

❸ تیسری علامت کبھی ایسے شخص کو دیکھنے سے نفرت سی معلوم ہوتی ہے یہ غیر اختیاری ہے۔

❹ چوتھی علامت عام آدمی جو نماز وغیرہ شریعت کے احکام کے پابند نہیں اور عام طور پر گناہ میں مبتلا ہیں ان کو حقارت کی نظر سے دیکھنا یہ غیر اختیاری ہے (یعنی ان کو دیکھ کر دل میں جو حقارت آ جاتی ہے)۔

❺ ان کے ساتھ اپنے سے بڑا اور اچھا جیسا نرمی اور تعظیم کا برتاؤ نہ کرنا یہ اختیاری ہے۔

❻ چھٹی علامت دوسرے کی بات رد کرنے کے لئے یہ کہنا کہ نہیں صاحب آپ کو کیا پتہ میرے اندر بڑے بڑے عیب ہیں آپ مجھ سے بہت اچھے ہیں میں بہت خراب ہوں آپ کے پیر کی خاک کے برابر ہوں لیکن دل کی حالت اس قول کے مطابق نہ پانا یہ غیر اختیاری ہے۔

جو بات اختیاری ہوتی ہے اس کا ترک بھی اختیاری ہے اور جو بات غیر اختیاری ہے اس کا علاج ضروری نہیں ہے اس لئے کہ غیر اختیاری امور میں مواخذہ نہیں ہوگا۔

اب بندہ کی سمجھ میں یہ بات آئی کہ جتنے عیوب اختیاری ہوں گے ان کا دفع کرنا بھی اختیاری ہوگا لہٰذا ان کا علاج یہی ہے کہ اپنے اختیار سے ان کا مقابلہ کیا جائے اور امور غیر اختیاریہ کے پیچھے ہی نہیں پڑنا چاہئے۔ احقر کے جوابات میں اور اس سمجھ میں اگر کوئی غلطی ہوئی ہو تو ہدایت فرمائی جائے۔

**تحقیق:** ٹھیک ہے اتنے اضافہ کی اور ضرورت ہے کہ امور غیر اختیاریہ کی چاہت پر عمل کرنا کبھی برا ہوتا ہے اور اختیاری ہوتا ہے اس کو اختیار سے چھوڑنا بھی واجب ہے۔



# ذکر الٰہی

میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
شمس و قمر میں توہی تو بر و بحر میں توہی تو
قلب و نظر میں توہی تو ہر سو ہے فیض امر تیرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
ذرّوں میں اور کرنوں میں قطروں میں اور جھرنوں میں
قوس و قزح کے رنگوں میں آتا ہے جلوہ نظر تیرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
کوئی ہے اونچا تو کوئی نیچا کوئی ہے شاہ تو کوئی گدا
سارے جہاں کا ہے یہ تغیر سب کچھ زیر و زبر تیرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
تجھ بن کہیں بھی جی نہ لگے اچھا تجھ سے کچھ نہ لگے
اب تو جی کو یہ ہی لگے تجھ بن نہیں گذر میرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
سارے زمانے کی وسعت تیرے سمانے کو ہے تنگ
اک مومن کا دل ہی ہے ہوتا ہے یاں پہ بسر تیرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
اٹھوں بیٹھوں جو بھی کروں یاد میں اے رب تجھ کو کروں
ذکر کسی کا میں نہ کروں لب سے اپنے مگر تیرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا
دل کو کیا ہے خالی سب سے تیری طلب ہے آگے سب سے
قلب و جگر کو بھرا ہے تجھ سے سانسوں میں ہے ذکر تیرا

میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا

خوابوں میں ہے خیالوں میں تو ہی ہے میری باتوں میں
انگ انگ میں ہے سانسوں میں ایسا ہے مجھ پہ اثر تیرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا

تجھ سے جو نسبت ہے میری دونوں جہاں کی ہے عزت میری
ساری عمر کی ہے پونجی میری یہ ہی بنا ہے فخر میرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا

مجھ کو گناہوں سے اپنے ڈر ہے ہر دم مجھ کو اس کی فکر ہے
غفاری پر تیری نظر ہے ستاری ہے سپر سرا
میں بھی ہو جاؤں تیرا جو ہو کرم مجھ پر تیرا

عرض ہے ارشاد ہی یہ یارب اس کو اپنا بنا لے اے رب
دل کے ارماں پورے ہوں سب ہو جو کرم اس پر تیرا

